تائید اور عین العلم مین لکھا ہی کہ حدیث شریف مین آیا ہی کہ جسوقت فتنہ غالب ہوا ور اُس فتنے کی
برائی اور قباحت کا جاننے والا چپ رہے تو اُسپر خدا کی لعنت ہو اور نہین تو یکسو ہونا لازم ہی یعنی عالم
کو چاہیے کہ چپ نہ رہے بلکہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر سناوے اور جو طاقت نہین رکھتا ہی تو الگ
ہو جاوے اور اہل فتنہ و فساد کے ساتھ شامل نہو اور روضہ مین نقل کیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا کہ بعض لوگ میری اُمت سے قیامت کے دن بندرون اور خوکون کی صورت مین اُٹھائے
جاوینگے اس سبب سے کہ طاقت اور قدرت ہوتے ہوتے اہل معاصی کو گناہ سے باز نہ رکھا
اور منع کرنے مین سُستی اور مداہنت کی اور رسالہ بدعت مین لکھا ہی کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر واجب
ہی اگر مقدور رکھتا ہو تو ممنوع اور خلاف شرع چیز کو ہاتھ سے بگاڑ دے اور جو نہین تو زبان سے
منع کر دے اور جو زبان سے منع کرنے کی بھی طاقت نہین رکھتا یا اپنا کہنا مفید اور مؤثر نہین جانتا تو
دل سے ضرور مکروہ جانے اور اُس اہل منکر کی صحبت ترک کرے اگر اسقدر بھی نہ کریگا تو اُس کے
وبال مین آپ بھی شریک ہوگا دنیا مین بھی دین مین بھی اسواسطے کہ حب فی اللہ اور بغض فی اللہ فرض ہے
قولہ[۱] اور طرف ثانی یعنے جو لوگ کہ تابع حکم خدا اور رسول کے اور پابند احکام شریعت کے ہین اُن کو
کسی طرح اُس مجلس مین اور جس جگہ منکرات شرعیہ ہون جانا جائز نہین اور تفصیل اسکی ولیمۂ نکاح مین بخوبی
معلوم ہوگی انشاء اللہ تعالی تیرھوان سوال رسم اور دستور ہی کہ نکاح سے کئی روز پہلے دلھن
کو ایک علیحدہ مکان مین چھپا کر بٹھلاتے ہین یہانتک کہ اُس مکان کے صحن مین بھی نہین نکلنے دیتے یہ درست
ہی یا نہین اور یہ بھی رسم ہی کہ ہر ایک شادی مین اپنایت کے لوگ کچھ نقد یا جوڑے کپڑون کے بطریق نیوتہ

---

ف[۱] فائدہ یعنی جب جاہل دین پر عیب پکڑین تو اُس مجلس سے سرک جانا چاہیے اور اگر خطرہ اور اندیشہ ہو کہ باتون مین مشغول ہو کر سرکنا
بھول جاوے تو سوا نصیحت کے وقت اُن مین بیٹھنا موقوف کرے اور یہ بھی سورۂ شعراء مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرمایا کہ تو اپنے
بازو نیچے رکھ اُنکے واسطے جو تیرے ساتھ ہین ایمان والے پھر اگر تیری بے حکمی کرین تو کہدے کہ مین الگ ہون تمہارے کام سے فائدہ یعنی
ایمان والون کو شفقت مین رکھ اور جو کوئی خلاف حکم خدا کے کرے اُس سے بیزار ہو جا اپنا ہو یا پرایا ۱۲ ف[۲] فائدہ ان سب آیات و
روایات کے مضمون سے ثابت ہوا کہ علما کو لازم ہی کہ حتی الامکان عوام کو امور نامشروع پر آگاہ اور خبردار کرے کہ اُنکو ارتکاب سے
باز رکھین اگر اُنکا کہنا مانکر خلاف شرع کو چھوڑ دین اور راہ راست پر آوین تو فہو المراد اور جو نہین تو علما اُنسے ملنا اور ملاقات کرنا چھوڑ دین اگر نہ
چھوڑینگے تو علما بھی اُسکے ساتھ وبال مین پڑینگے اور علمائے بنی اسرائیل کی طرح ملعون ٹھہرینگے واللہ اعلم بالصواب فقط ۱۲

تفسیر تحفۃ الطالبین میں فرمایا ہی کہ مجلس نکاح وغیرہ میں جانا درست ہی بشرطیکہ وہ مجلس منکرات شرعیہ سے
خالی ہو اور جو اُس مجلس میں کوئی چیز منکر یعنے خلاف شرع ہو مثلاً ڈھول یا تاشا یا بربط یا طنبور یا سنے
یا سباب یا سارنگی وغیرہ تو اُس مجلس میں بیٹھنا بلکہ جانا درست نہیں اسواسطے کہ یہ چیزیں سب
حرام ہیں پس ہر مسلمان کو واجب ہی کہ جمیع امورات منہیہ شرع سے دور بھاگے اور کسی مقدمۂ دینی
اور دنیوی میں ماں باپ اور بھائی بند اور دوست آشنا کی خاطرداری کو کبھی خلاف حکم خدا اور رسولؐ
کے نہ کرے تائید اللہ صاحب نے سورۂ مجادلہ کے آخر میں پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم سے مخاطب
ہو کر فرمایا ہی کہ تو نہیں پاویگا کسی قوم کو جو یقین رکھتے ہیں اللہ پر اور پچھلے دن پر کہ دوستی کریں اسیون
سے جو مخالف ہوئے اللہ کے اور اُسکے رسولؐ کے اگرچہ اپنے باپ ہون یا بیٹے ہون یا اپنے بھائی
ہون یا اپنے گھرانے کے اُنکے دل میں تو لکھدیا ہی ایمان اور اُنکی مدد فرمائی اپنے غیب کے فیض سے
اور اُنکو داخل کرے گا باغون میں جنکے نیچے بہتی ہیں نہریں سدا رہیں اُن میں اللہ اُن سے راضی اور
وہ لوگ اللہ سے راضی وہ ہیں جتھے اللہ کے سُنتا ہی جو جتھا اللہ کا ہی وہی مراد کو پہونچے یعنی وہ
دوستی نہیں رکھتے اللہ کے مخالف سے اگرچہ باپ بیٹے ہون وہی لوگ سچے ایمان والے ہیں
اور اُنکو یہ کچھ درجے ہیں اس آیت سے ثابت ہوا کہ جو لوگ اپنایت کے لحاظ سے یا کسی اور کی خاطر
سے خلاف شرع کام کریں اور مضائقہ نہ جانیں پھر دعویٰ ایمانداری کا رکھیں وہ جھوٹے ہیں ایمان اُنکا سلامت
نہیں فقط قولہ اور مشکوٰۃ شریف میں لکھا ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس وقت بنی اسرائیل
گناہ کرنے لگے تو اُنکے علما نے اُنکو کہا کہ اعمال و افعال خلاف شرع سے باز آؤ اور گناہون سے
بچو اُنھون نے عالمون کا کہنا نہ مانا اور گناہون سے باز نہ آئے پھر عالمون نے اُنکو اپنے پاس بٹھایا اور
ساتھ کھانا کھلایا تب اللہ تعالیٰ نے اُنہیں ایک کا دل دوسرے کے دل پر مارا اور مختلط کر دیا یعنی اُنکے
درمیان میں دشمنی اور پھوٹ پڑ گئی پھر لعنت کی اللہ نے اُنکو داود کی زبان پر اور عیسیٰؑ کی زبان پر یہ
اس سبب سے کہ وہ لوگ بے حکم ہوئے اور حد پر نہ رہے اور یہ بھی اللہ تعالیٰ نے قرآن شریف میں رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کو فرمایا ہی کہ تو بعد نصیحت سُنا دینے کے قوم بے انصاف کے پاس مت بیٹھ

اپنے ذمے پر قرض کرلینا بہتر نہین پس نیوتہ دینا بشرطیکہ نہ ہی ناموری اور فخر کا لحاظ نہو تو امر مباح ہو اُسکے
واسطے قرض لیکر دینا بُرا ہی **چودھوان سوال** رسم ہو کہ لڑکون اور لڑکیون کی شادی مین اُن کے
ننہال کی عورتین جمع ہوکر کچھ زیور اور کپڑون کے جوڑے اور نقد اپنے ساتھ لاکر اُنکے مان باپ کو دیتی ہین
اور کبھی کبھی ننہال والے اُنکی شادی کا سب خرچ اپنے ہی ذمے پر اُٹھا لیتے ہین یہ طور شریعت سے درست
ہی یا نہین **جواب** اسطرح کا دینا لینا موافق اصول شرع کے جائز ہی بشرطیکہ لینے والا نکوئی اور صلہ رحم کی نیت
سے دیوے اور قرض بھی لینا نہ پڑے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی نکوئی اور صلہ رحم کی راہ سے حضرت فاطمہ زہرا
رضی اللہ عنہا کے ساتھ ایسا معاملہ فرمایا کرتے تھے پس ایسے وقت مین اسطرح کی چیزین نیک نیت سے دینا
بلا کراہت مباح بلکہ مستحب ہی اور جو فخر اور ناموری کی نیت سے کچھ دے اور خرچ کرے کہ لوگون مین شہرت
اور بڑائی ہو تو ہرگز جائز نہین بلکہ مکروہ ہی اسواسطے کہ مال خرچ کرنے مین تفاخر اور ناموری ممنوع ہی مشکوٰۃ شریف
مین صحیح مسلم سے نقل کیا ہی کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالی تمھاری صورتون اور مالون کو نہین
دیکھتا بلکہ تمھارے دلون اور عملون کو دیکھتا ہی **تنبیہ** جاننا چاہیے کہ شادی مین اس دینے کا نام بھات ہی
اور فی الحقیقۃ اصل اس رسم کی مشرکین ہند کے یہان سے ہی ہنود کے یہان مقرر رہے کہ شادی
سے چند روز سابق دولھا اور دلھن کے ننہال والی عورتین یہ سب اسباب مذکورہ اپنے ساتھ لیکر
گاتی بجاتی ڈھول تاشون سے کوچہ و بازار مین شہرہ کرتی بڑی دھوم دھام سے آکر دولھا اور دلھن کے
مان باپ کو دیتی ہین اسی سبب سے اس رسم کا نام بھی مثل چھوچھک اور رنڈھا وغیرہ کے ہندی زبان
مین بھات مقرر ہوا ہی سو یہ رسم بھی مثل اور رسوم ممنوعہ کے ہند کے مسلمانون نے بھی پسند کرکے اپنے
یہان جاری کرلی ہی اور خوب ظاہر ہی کہ اس دینے مین سوائے اپنی ناموری اور فخر کے اور بجز
شہرہ و نمود کے نکوئی اور صلہ رحم کا نام و نشان بلکہ وہم و گمان بھی نہین اسواسطے کہ اگر صرف
نیکی اور رفع حاجت اہل شادی کا لحاظ ہوتا تو جو کچھ اپنے مقدور کے موافق ہوتا چپکے سے
اُنکے حوالے کرتے اور ہنود کے بھات کی طرح دھوم دھام اور ڈھول تاشے اور راگ و رنگ کے
ساتھ کوچہ و بازار مین ہر ایک خاص و عام کو دکھلاتے ہوئے کیون لیجاتے اور اپنی بےمقدوری

آپس مین دیا کرتے ہین سو جائز ہی یا نہین جواب قبل نکاح کے دلھن کو چند روز علیحدہ بٹھلانا مباحات کے اقسام سے ہی کرنا نکرنا دونون برابر ہی لیکن امر مباح کے کرنے یا نہ کرنے پر مُصر ہونا اور اُسکا جانانا اور کدکرنا بُری بات ہی ملا علی قاری نے مشکوٰۃ شریف کی شرح مین لکھا ہی کہ جو شخص کسی امر مندوب و مستحب کے کرنے پر اسقدر مصر اور مؤکد ہو کہ اُسکا کرنا اور عمل مین لانا بطور فرض و واجب یا سنت مؤکدہ کے جانے اور کبھی کبھی ترک نہ کیا کرے اور جو امر کہ مباح ہو کہ اُسکے کرنے کی رخصت ہی اُسپر کبھی کبھی عمل نکرے یا رخصت پر عمل کرنا مکروہ جانے تو مقرر شیطان نے یہ اصرار اُسکے دل مین ڈالکر اُسکو گمراہ کیا ہی اور راہ راست سے بہکایا ہی سو اُسکا کیا حال ہوگا جو بدعت اور ممنوع بات پر اصرار کرے انتہی تنبیہ ہر ایک مسلمان کو چاہیے کہ جو امر مباح ہی یعنی جسکا کرنا نکرنا برابر ہی اُسکو بھی گاہ گاہ عمل مین لایا کرے تاکہ وہ امر مباح حرام ثابت نہو اور جسکا کرنا مندوب و مستحب ہی یعنی اُسکو عمل مین لانا موجب ثواب کا ہی اور نکرنے سے کچھ گناہ نہین اُسکو کبھی کبھی ترک بھی کیا کرے تاکہ اُسکا حکم فرض و واجب یا سنت مؤکدہ کا سا نہو جاوے لازم و واجب جاننا امر مباح و مستحب کا اور بطور فرائض و واجبات اُسکے کرنے پر مُصر ہونا اغواے شیطانی ہی بلکہ قطع نظر امر مندوب کے گاہ گاہ بہ نیت اتباع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سنت کو بھی ترک کرنا سنت ہی تاکہ اُسکا حکم واجب کا سا ثابت نہو مالابدمنہ مین لکھا ہی کہ اقامت اور اطمینان کی حالت مین نماز فجر اور ظہر مین طوال مُفصّل یعنی سورۂ حجرات سے سورۂ بروج تک اور عصر و عشا مین اوساط مفصل یعنے بروج سے سورۂ بینہ تک اور مغرب مین قصار مفصّل یعنی سورۂ بینہ سے آخر قرآن تک پڑھنا سُنّت ہی لیکن اُسکو لازم کرلینا اور ہمیشہ اسی طور سے پڑھنا مسنون نہین پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی نماز فجر مین معوذتین اور کبھی نماز مغرب مین سورۂ طور اور سورۂ نجم اور سورۂ مرسلات پڑھی ہین انتہی[1] قولہ اور رسم نیوتے کی جو آپس مین بطریق مدد و اعانت ہر ایک شادی کے وقت مقرر ہی سو مباح ہی بلکہ نیکی اور صلۂ رحم کی قسم سے ہی چاہیے کہ اپنے مقدور کے موافق صلۂ رحم کی نیت سے خرچ کرین اور بے مقدوری کی حالت مین قرض کا بار نہ اٹھاوین کہ ایسے مباح کامون مین قرض کا بوجھ اٹھاکر اُسکا ادا کرنا

[1] فائدہ یعنے گاہ گاہ اتفاقاً اُس کے خلاف بھی پڑھنا مسنون ہے فقط ۱۲

دس دینار اور دس درم اور ایک اوڑھنی اور ایک پیراہن یعنی کرتا اور ایک ازار یعنی لنگ
اور ایک چادر بڑی اور ایک من دس سیر یعنی سوا من جنس کھانے کی قسم سے اور تین صاع
یعنے تین من چھوہارے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کو بھیجے انتہی اب جاننا چاہیے کہ یہ زید متبنی یعنے
لیپالک بیٹے پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم کے تھے اور یہ زینب بنت جحش آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کی پھوپھی کی بیٹی تھین جس دن اُن دونون کا نکاح آپس مین منعقد ہوا اُسی دن یہ چیزین
پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ متکفل اور ذمہ دار نکاح زید کے تھے زینب رضی اللہ عنہا کو بھیجین
لیکن ان چیزون کے ساتھ کچھ زیب و آرایش اور دھوم دھام کا ہونا جو اس ملک مین رائج ہی
اصلا عمل مین نہ آیا اس سے ثابت ہوا کہ اس طرح کی چیزین دولہا کی طرف سے دُلہن کو بطور
ہدیہ بغیر زیب و آرایش وغیرہ محض بلحاظ ادائے سُنت بقدر طاقت بے آمیزش نیت اظہار فخر و
شوکت بھیجنا جائز بلکہ مستحب ہی پس مسلمان کو لازم ہی کہ جس بات کی اصل شریعت سے ثابت
ہو اسکو عمل مین لاوے اور بے اصل بات کے گرد نہ جاوے بلکہ بہت پرہیز کرے اور ناموری
و نمود کے واسطے یا بند رسومات جاہلیت کا ہو کر کسی بات مین اسراف نہ کرے یعنی مال وغیرہ
کو بیجا خرچ نہ کرے اور بے موجب شرعی کہین نہ اُٹھاوے اور آرایش وغیرہ مین صریح
اسراف اور بے ادبی اور گناہ ہی کہ جس کاغذ پر حق تعالی کا نام لکھا جاوے اُسکو جلادے یا آرایش
بنا کر پامال کرے مرآۃ الصفا فی سنۃ المصطفے مین لکھا ہی کہ کاغذ قرطاس ہی اور قرطاس پر نام حق تعالے
کا لکھتے ہین سو کاغذ کے درخت او آرایش وغیرہ بنانے والا اور بنوانے والا اور اس فعل پر
راضی ہونے والا سب عذاب مین گرفتار ہوتے ہین انتہی اور حنابندی یعنی مہندی لگانا مرد بالغ
بلکہ نابالغ کو بھی کسی وقت مین درست نہین شادی یا غیر شادی مین تھوڑی ہو یا بہت چنانچہ
ذکر اسکا دسوین سوال کے جواب مین تفصیل مذکور ہوچکا اور کتاب اشباہ و نظائر مین یون لکھا ہی
کہ جو چیز مرد پر حرام ہی وہ چھوٹے لڑکون کو بھی حرام ہی پس بڑون کو جائز نہین کہ چھوٹے
لڑکون کو شراب پلادین یا حریر و زیور پہنا دین یا ہاتھ پاؤن کو مہندی لگا دین اور نصاب الاحتساب

اور محتاجی کی حالت مین ڈوبے پڑے رہے سوائے دنیا قبول کرکے قرض کا بوجھ اپنے ذمے پر کس واسطے لیتے اور باغ و حویلی اور اسباب گھر کا کیون بیچتے اور رسم اگر نہ سمجھتے تو ادنی و اعلی غریب و امیر صرف یہی اسباب معینہ مذکورہ کو بھیجنا ضرور کیون جانتے بلکہ دولہا اور دلہن سگے اولیا اگر دولتمند ہوتے تو اُنکی دولتمندی کی صورت مین اُنکے ننہال والے اُنکو کچھ بھی نہ دیتے سُو اس ہندوستان کے مسلمانون نے رسوم ہنود و مشرکین کو اسقدر لازم پکڑا اور واجب جانا ہے کہ کسی حال مین اور کیسی ہی تکلیف و تصدیع مین گرفتار ہون قرض و دام لیکر مال و اسباب بیچکر رسومات معمولی پوری ادا کرتے ہین علی ہذا القیاس اس رسم کو بھی بہر حال پورا ادا کرتے ہین اولیا عروس و داماد کو کسطرح کی حاجتین کیون نہون وہ لوگ یہی اسباب معینہ بنام نہاد رسم قدیم انکو دیا کرتے ہین اگر رسم نجانتے اور بہ نیت صلۂ رحم کے دیتے اور فخر و ناموری کا خیال نہ ہوتا تو جس صورت مین کہ فریقین کے اولیا کنگال محتاج ہوتے اور کسی چیز کی اُنکو حاجت مشروعہ اور ضرورت شاقہ پیش ہوتی تو البتہ یہ لوگ اُسوقت بقدر اپنی حیثیت اور مقدور کے اُن کی حاجت روائی کرتے اور تعین و تخصیص اسباب مقررہ مسطورہ کی نکرتے اور اپنی بیمقدوری کی حالت مین یا اُنکی دولتمندی کی صورت مین قرضدار اور زیر بار ہوتے فقط پندرھوان سوال ساچق کا دن مقرر کرنا اور اُس دن میوہ اور شیرینی اور خوشبو اور کپڑون کا جوڑا دولہا کی طرف سے دُلھن کے واسطے بھیجنا درست ہے یا نہین اور بعد ساچق کے مہندی کا دن مقرر کرکے اُس دن دُلھن کی طرف سے اُسکی بہن کے یا کسی اور لڑکی کے ساتھ دولہا کے گھر مہندی بھیجکر دولہا کے ہاتھ پاؤن کو مہندی لگانا درست ہے یا نہین جواب میوہ اور شیرینی اور خوشبو اور کپڑے وغیرہ دولہا کی طرف سے دُلھن کیواسطے بھیجنا درست ہے بلکہ سنت لیکن کوئی دن مقرر نہین چنانچہ ان چیزون کا بھیجنا بطور ہدیہ و تحفہ پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل سے بھی ثابت ہے معالم التنزیل مین لکھا ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب رض کا نکاح زید رضی اللہ عنہ کے ساتھ کر دیا تو بی بی زینب رض زید کے پاس خلوت کے وقت داخل ہوئین اور جناب پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم نے

صلی اللہ علیہ وسلم کا سفید تھا اور آنحضرت لباس سفید کو بہت دوست رکھتے تھے چنانچہ
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی فرمایا ہی کہ اے لوگو لباس سفید پہننا لازم پکڑو آپ بھی سفید لباس
پہنا کرو اور اپنے مُردوں کو بھی سفید کفن دیا کرو کہ سفید کپڑا سب کپڑون مین بہتر ہی اور ایک حدیث
مین یون وارد ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم لوگ سفید لباس پہنا کرو کہ یہ تو بہت طاہر
اور طیب ہی اور اپنے مُردون کو بھی سفید ہی کفن دیا کرو اور بُستان فقیہ ابی اللیث مین لکھا ہی
کہ سفید کپڑا پہننا مستحب ہی فقط قولہ علی ہذا القیاس لباس سبز اور سیاہ اور زرد بھی جو زعفرانی اور
مشابہ بزعفرانی نہو جائز ہی اور لباس زرد کُسم کا رنگا ہوا بھی مکروہ ہی اور جو لباس سُرخ کہ سوائے
کُسم کے کسی اور چیز مین رنگا ہو اُسکے استعمال مین علما کا اختلاف ہی اُسکا بھی استعمال کرنا
بہتر نہین فتاوائے حمادیہ مین بروایت حسن رضی اللہ عنہ مروی ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا کہ سُرخ رنگ سے بچتے رہو کہ وہ تو شیطان کی زینت ہی اسواسطے کہ شیطان
سُرخ رنگ کو دوست رکھتا ہی اور تفصیل اسکی اٹھارھوین سوال کے جواب مین بھی معلوم ہوگی
انشاء اللہ تعالے اور دولھا کو سوار کرکے باجون کے ساتھ اظہار شان وشوکت کے واسطے
کوچہ و بازار مین پھرانا درست نہین چنانچہ مولنا شاہ عبد العزیز قدس سرہ نے اپنی بعض تالیفات
مین رسومات شنیعہ نکاح کی بیان کی ہین اُن مین یہ بھی ہی کہ دولھا کو سوار کرکے بے ضرورت
شہر مین پھرانا جائز نہین اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہی اے لوگو تم ویسے مت ہو جاؤ جیسے وہ لوگ
کہ نکلے اپنے گھرون سے اتراتے اور لوگون کو دکھلاتے یعنی جہاد عبادت ہی پر اترانے اور
اور دکھاوے کیلیے کوئی اگر جہاد کرے تو قبول نہین اسی طرح ضرورت کو سواری پر سوار ہونا جائز ہے
بے ضرورت شہر مین سوار ہوکر پھرنا اور اترانا اور لوگون کو دکھلانا جائز نہین اور مال کا بیجا خرچ
کرنا اور آتشبازی چھڑانا اور کاغذ کے درخت اور پھول اور جانور وغیرہ
سے آرایش کرنا اور ڈھول تاشے بجانا اور کھیل کود مچانا اور دیوارون اور چھتون کو زینت
زینت کیواسطے کپڑے سے چھپانا اور بعد نکاح کے دولھا کے پاس غیر عورتون کو آنا

مین یہ بھی لکھا ہی کہ ہاتھ پاؤن کو مہندی لگانا مردون کو درست نہین بڑے ہون یا چھوٹے اور
عورتون کو اپنے ہاتھ پاؤن مین لگانا مضائقہ نہین پس شریعت سے ثابت ہوا کہ جیسا مردون
کو سونے چاندی کا اور حریر کا استعمال درست نہین ویسا ہی مہندی کا بھی استعمال درست نہین اگرچہ چھوٹے
لڑکے ہون اور عورتون کو یہ سب مباح ہی اگرچہ چھوٹی لڑکیان ہون چنانچہ فتاوای حمادیہ مین کنز العباد
سے منقول ہی کہ مہندی کا لگانا عورتون کو سنت ہی اور سوائے عورتون کے سب کو مکروہ ہی یعنے
بڑے چھوٹے مردون کو اور خنثے کو اسواسطے کہ اسمین عورتون کے ساتھ مشابہت ہی اسیطرح
عورتون کو مشابہت مردون کی مکروہ ہی اور فتاوای کبری اور ظہیریہ مین لکھا ہی کہ لڑکون کے ہاتھ پاؤن
کو مہندی سے رنگین کرنا درست نہین کہ اسمین زینت ہی اور زینت عورتون کو مباح ہی انتہی پس تحقیق ثابت
ہوا کہ یہ رسم مہندی کی جو دلہن کی طرف سے دولہا کے ہاتھ پاؤن مین لگانے کو مقرر ہی سو سراسر
باطل اور مطلق حرام ہی او رفعل حرام ہی اور گناہ صغیرہ پر اصرار کرنا گناہ کبیرہ ہی اور گناہ کبیرہ پر اصرار کرنا قریب
بکفر ہی تنبیہ شرح عقائد نسفی اور تکمیل الایمان وغیرہ کتب عقائد وکتب فقہ مین کسی گناہ کبیرہ یا صغیرہ کو حلال
جاننا یا سبک و سہل سمجھنا کفر لکھا ہی معاذ اللہ من ذلک فقط **ساٹھواں سوال** دولہا کو قبل نکاح کے
بے ضرورت شرعی غسل دینا اور لباس سفید یا رنگین سوائے سرخ رنگ کے پہنانا
اور سوار کرکے کوچہ وبازار مین گشت دینا درست ہی یا نہین **جواب** یہ غسل بیجا جت
مسنونات اور مستحبات شرعیہ سے نہین اگر صرف بدن کی صفائی اور خوبی کے لحاظ سے غسل
کرین تو مباح ہوگا اور جس مباح کو کہ اکثر جاہل لوگ واجب یا سنت سمجھکر عمل مین لاتے
ہین وہ امر مباح مکروہ ہوجاتا ہے چنانچہ بیان اسکا اوپر ہوچکا اور لباس سفید پہنانا
البتہ درست ہی فتاوای حمادیہ مین شرعۃ الاسلام سے نقل کیا ہی کہ سب رنگون مین
رنگ سفید بہتر اور مستحب ہی اور سبز رنگ مین نظر کرنے سے آنکھون مین روشنی اور
بینائی زیادہ ہوتی ہی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی سبز چادر اوڑھی ہی انتہی تائید اور
رسالہ آداب لباس مین شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے لکھا ہی کہ اکثر لباس آنحضرت

دھوڈالون آپ نے فرمایا بلکہ انکو جلادے اور حدیث صحیح مین انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے
کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے مردون کو زعفرانی کپڑے کے استعمال سے منع فرمایا ہے یہ سب
حدیثین مشکوۃ شریف مین موجود ہین اور فتاوای حماویہ مین خانیہ سے منقول ہے کہ مردون کو زعفران
و کُسم اور ورس مین رنگا ہوا کپڑا استعمال کرنا مکروہ ہے انتہی اور مرد کو استعمال چاندی کا سونے
کی طرح حرام ہے اسواسطے کہ چاندی بھی سونے کے حکم مین ہے چنانچہ ہدایہ کی عبارت سے
سابق معلوم ہوچکا تائید مالابدمنہ مین لکھا ہے کہ چاندی اور سونے کا زیور اور کسمی اور زعفرانی
کپڑا اور حریر یہ سب چیزین عورتون کو پہننا حلال ہے اور چھوٹے بڑے مُردون کو حرام ہے
مگر انگوٹھی چاندی کی اور گُندن سونے کا گرد نگینے کے اور حریر وغیرہ کا سنجاف بقدر عرض
چار انگشت کے جائز ہے اور زیادہ تکلف پوشاک پہننے مین واسطے تکبر اور اسراف کے
حرام ہے اور مکروہ آور ایک روایت مین جمیع رنگ سُرخ مردون کو مکروہ ہے انتہے اور شیخ عبدالحق
قدس سرہ نے بھی رسالۂ آداب لباس مین لکھا ہے کہ چھوٹے بڑے مُردون کو استعمال
حریر کا حرام ہے اور عورتون کو جائز ہے انیسوان سوال چاندی کا یا سونے کا سہرا اور پھولون
کا ہار یا سہرا دولھا اور دُلھن کے سر پر ڈالنا اور دونون کے ہاتھ مین کنگنا باندھنا
درست ہے یا نہین جواب سہرا سونے کا ہو یا چاندی کا مردون کو ہرگز جائز نہین مردونکو
استعمال سونے چاندی کا مطلق حرام ہے بیان اسکا چھٹے سوال کے جواب مین گذرا
مگر انگوٹھی چاندی کی جس مین مہر ہو قریب ایک مثقال کے اگر پہنے تو مباح ہے چنانچہ
مشکوۃ شریف مین صحیح ترمذی سے نقل کیا ہے کہ ایک شخص نے پوچھا یا رسول اللہ مین
انگوٹھی کس چیز کی بناؤن آپ نے فرمایا چاندی کی لیکن وزن مین ایک مثقال سے کم ہو
اسیطرح فقہ کی کتابون مین بھی لکھا ہے کہ مرد کو اس وزن کی انگوٹھی کے سوا
استعمال چاندی کا بھی سونے کی طرح ہے اور عورتون کو استعمال دونون کا جس قدر ہو جائز ہے
لیکن سہرا سونے چاندی کا عورتون کو بھی باندھنا مکروہ ہے کہ ایمین کفار کے ساتھ مشابہت ہے

اور اس سے باتین کرنا اور اسکے ناک کان کو ہاتھ لگانا اور دُلھن کے بدن پر نالون سے کے ٹکڑے رکھکر دولھا کے منھ سے گا سے بکری کی طرح چگوانا اور خلوت کے وقت دولھا دُلھن کے پاس غیر کو حاضر کرنا یا چھپ کر جھانکنا یہ سب بدعت اور حرام ہے انتہی یعنی مولنا شاہ عبدالعزیز کے قول کا مطلب تمام ہوا اور جو دُلھن کا گھر کسی اور شہر مین اور گانون مین یا دور محلے مین ہو تو سوار کرنا دولھا کو اور بسبب ناچاری کے براتیون کو پیادہ پا جانا مضائقہ نہین سترھوان سوال دولھا کو جسوقت لباس شہانہ وغیرہ پہناتے ہین تو اُسوقت برادری کے لوگ اپنے اپنے مقدور موافق حجام کو کچھ دیتے ہین یہ درست ہے یا نہین جواب اُسوقت مین کچھ حجام کو دینا احسان اور تبرع کے اقسام سے ہے درجہ اباحت رکھتا ہے چاہین دین چاہین ندین ندینے پر کچھ ملامت کسی پر عائد نہین اور حجام کو معمول سمجھکر جبر نہین پہونچتا چنانچہ اسکا مذکور بدعات ہو چکا اٹھارھوان سوال جسوقت نکاح کے لیے دُلھن کے گھر کو دولھا جاتا ہے اُسوقت سسرال سے کے کپڑے دولھا کو پہناتے ہین اور وہی کپڑے اپنے گھر آنے تک پہنے رہتا ہے یہ درست ہے یا نہین جواب اس لباس کا پہننا مباح ہے بشرطیکہ حریر کی قسم سے نہو اور رنگا ہوا بادلہ بھی نہو اور زعفران یا کُسم مین رنگین بھی نہ کیا ہو اسلیے کہ ایسا لباس مرد کو پہننا حرام ہے اور بشرطیکہ اسراف و تکبر بھی نہو پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کھاؤ اور پیو اور خدا کی راہ مین تصدق کرو اور لباس پہنو جسمین اسراف اور تکبر نہو اور حریر اور سونے کے استعمال کی حرمت اس حدیث سے صریح ثابت ہے فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ حلال ہوا سونا اور حریر میری اُمت کی عورتون کو اور حرام ہوا مردون کے واسطے اور کسمی اور زعفرانی کپڑے کے استعمال سے مردون کو باز رہنا اور منع ہونا اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ نے کہا کہ پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بار مجکو دو کپڑے کُسم مین رنگے ہوے پہنے دیکھا تو فرمایا کہ یہ لباس کفار کا ہے سو تو انکو مت پہن اور ایک روایت مین یہ بھی ہے کہ مین نے عرض کیا یا رسول اللہ مین ان دونون کپڑون کو

اُنمین بعض کا کرنا کفر اور بعض مین خوف کفر ہی اور بعض چیزین بدعت ہین سو جو کوئی اُن رسمون کو عمل مین لاوے تو نکاح اُسکا درست نہین اور علاقہ زوجیت کا یعنی جورو اور خاوند ہونے کا درمیان سے ٹوٹ جاتا ہی اور وہ نکاح اہل اسلام سے نہو اور اگر اُس نکاح سے فرزند پیدا ہو تو شریعت مین اُسکا نسب ثابت نہ ہو اور اگر نسب ثابت ہو تو وہ فرزند حرامزادگی کے ساتھ منسوب ہو اُن رسمون مین ایک کنگنا باندھنا ہی سو وہ صریح کفر ہی کہ اُسکا بنانے والا اور اُس پر راضی ہونے والا سب کافر ہین اور اُنمین ایک جلوہ دینا ہی سو اُسمین بھی طرح طرح کی فضیحتیان اور رسوائیان ہین اور اُنمین ایک یہ کہ دولھا کے سر پر اُسکی مان یا بہن یا کوئی اور عورت دامنی ڈالتی ہی اور دولھن کے سر پر پگڑی رکھتی ہی اس بات مین دولھا اور دولھن اور وہ سب عورتین لعنت مین گرفتار ہوتی ہین رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی لعنت خدا کی اُس مرد پر جو آپ کو عورت بنا وے اور اُس عورت پر جو آپ کو مرد بنا وے اور اسطرح کی باتین نامشروع جلوے کے وقت بہت اور بھی ہوتی ہین اور ایک یہ کہ دولھن کا انگوٹھا دودھ اور پانی سے دھوکر دولھا کو پلاتے ہین یہ رسم بھی گبرون کی ہی اُنکی بھی ہم کفر ہی اور یہ کہ نبات کے ٹکڑے دولھن کے بدن پر جابجا رکھکر دولھا کے مُنھ سے گائے بکری کی طرح چگواتے ہین اور ایک یہ کہ کھیر یعنی شیر برنج پکا کر دولھن کے ہاتھ پر رکھکر کتے کی طرح دولھا کی جیبھ سے چٹواتے ہین یہ بھی رسم گبرون کی ہی اور مشابہ ساتھ چوپایون کے ہی اور ایک یہ کہ جلوے کے وقت سُرخ کلاوا دولھا کے گلے مین مشاطہ ڈالتی ہی اور دولھا کو مشاطہ بچھیا تخت پر لٹا کر اُسکے ہر ایک عضو کو بلکہ اندام نہانی کو بھی کلاوے سے ناپتی ہی اور سب عورتین ہیبا اِن حرکات ناشائستہ کو دیکھکر خوش ہوکر ہنسی ٹھٹھا کرتی ہین اور سب ملعون ہوتی ہین تائید حدیث شریف مین آیا ہی لعنت خدا کی ستر کے دیکھنے والے اور دکھلانے والے پر فقط قولہ اور ایک یہ کہ سب شادیون علی الخصوص نکاح کے بعد ڈومنیان وغیرہ گالیان قافیہ وار بنا کر ڈھول وغیرہ کے ساتھ گا کر عورتون اور مردون کو دیتی ہین اور مسجد اور محراب کی اور شملہ و دستار کی اہانت کرتی ہین اور اہانت اِن چیزون کی کفر ہی تنبیہ عجب حال اور طرفہ ماجرا ہی کہ سُننے والے خوش

اور مشابہت ساتھ کفار کے ہر چیز مین حرام ہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی کہ جو شخص جس قوم کے ساتھ تشبہ کریگا اور اُسکی چال چلے گا وہ اُسی قوم مین ہی تائید اور تفسیر موضح القرآن مین لکھا ہی کہ جو لوگ مسلمانی مین کفر کرتے ہین یعنی مُنھ سے کلمہ اسلام کہتے ہین اور عقیدہ خلاف اسلام کے رکھتے ہین قیامت کے دن اُنکا منھ کالا ہوگا سب فرقے گمراہ یہی حکم رکھتے ہین فقط قولہ پس علی ہذا القیاس پھولون کے سہرے مین بھی مشابہت با کفار ہے اسواسطے وہ بھی باندھنا اور اُسکا بھی استعمال کرنا حرام ہی اور نا درست بلکہ پھولون کا ہار نکاح کے وقت دولھا یا دُلھن کے سر پر ڈالنا بدعت ہی اور ساتھ گبرون کے یعنی آتش پرستون کے مشابہت ہی اور گبر وغیرہ کفار کی مشابہت سے احتراز واجب ہی چنانچہ مرآۃ الصفا مین بھی بطور فتوی لکھا ہی کہ دولھا کے سر پر پھول رکھنا اور مقنع ڈالنا بدعت ہی اور بعضے کہتے ہین کہ رسم گبرون کی ہی غرضکہ بہر حال بدعت اور حرام ہی اور دولھا اور دُلھن کے ہاتھ مین کنگنا باندھنا بھی رسم کافرون اور مشرکون کی ہی مرآۃ الصفا مین فتاوای مومنین سے نکاح کی فصل مین نقل کیا ہی کہ ایک قوم مین رسم متقرر ہی کہ سرسون اور سپند کو زرد یا سیاہ کپڑے مین باندھکر دولھا اور دلھن کے ہاتھ مین باندھتے ہین اور اُسکو کنگنا کہتے ہین سوایسے کام بڑے گناہ اور بدعت کے ہین اسواسطے کہ یہ طریق یعنی کنگنا باندھنا ہنود اور مشرکون کی شادیون مین لازم اور شرط ہی اور مسلمانون کو ہنود وغیرہ کفار کے ساتھ مشابہت کرنا کفر ہی یا گناہ کبیرہ اور اسی کتاب کی اسی فصل مین یہ بھی لکھا ہی کہ لال تاگا دولھا کے ہاتھ مین باندھنا گبرون کی رسم ہی اس مین بھی کفر کا اندیشہ اور خوف ہی اور منافع المومنین مین لکھا ہی کہ ایک قوم مین رسم ہی کہ کورے گھڑون اور لوٹون پر پھولون کے ہار اور لال تاگا باندھکر صندل کا تھاپا دیتے ہین یہ بھی حرام ہے کہ مشابہت گبرون کے ساتھ ہی اور یہ بھی اسی کتاب مین ہی کہ کنگنا بنانے والا اور باندھنے والا اور درست جاننے والا سب کافر ہین اور سید آدم بنوری نے اپنی کتاب مین کتاب علم الہدی سے نقل کیا ہی کہ نکاح مین جو رسومات غیر مشروعہ مقرر ہین

ہاتھ مین کنگنا باندھے اتھی اور ردشرع الرسوم مین لکھاہی کہ بعضے جاہلون بد دینون نے شادی
نکاح مین چند رسمین لازم کر لی ہین کہ وہ سب رسمین کفر اور بدعت اور گناہ اور مشابہ برسومات
کفار ہین اور انکو عمل مین لانے سے عقد نکاح مین فساد پڑتا ہی ان رسمون مین ایک یہ کہ برہمن
کو ہنود کی طرح بڑی تعظیم وتکریم سے بلاکر نکاح کا دن اور ساعت مبارک پوچھتے ہین اور اسکا
قول سچا جانکر پورے اعتقاد سے اسپر عمل کرتے ہین اسکا نام لگن مقرر کیا ہی اور ایک یہ کہ
بیاہ کی لگن دھرواکر چند روز سابق سے ایک ساعت نیک مقرر کرکے ڈھول کی رسم
کرتے ہین اس روز ڈھول کی رسم گلگلے وغیرہ پکاکر برادری مین تقسیم کرتے ہین اور ایک یہ کہ
ایک دن چاول پکاکر کورے کونڈے مین رکھکر شکر اور دہی اور گھی اور بیسے ڈالکر پان اور
مستی اسپر رکھکر سرخ کپڑے سے ڈھانک کر فاتحہ مروجہ اس دیار کی کرواکر برادری کی سہاگن
عورتون کو کھلاتے ہین اور عرف مین اس رسم کا نام بی بی کا کونڈا مقرر ہی اور ایک یہ کہ ایک دن
مقرر کرکے دلھن کی طرف سے دولھا کے واسطے کنگنا اور پھولون کے ہار وغیرہ بھیجتے ہین پھر
دولھا کو چوکی پر بٹھلاکر اسکے سر پر ہار اور ہاتھ مین کنگنا باندھتے ہین اور برادری کے لوگ جمع
ہوکر ان ہارون کی ڈلیا مین پیسے ڈالتے ہین اور اسکو بیل کہتے ہین اور ایک یہ کہ نکاح سے
ایک دن بیشتر بڑے دن سکے اور ملیدے کے خوان اور مہندی کا طبق رسمین چومکھا چراغ آٹے کا بناکر
روشن کرکے دلھن کی طرف سے دولھا کے ہاتھ پانون مین مہندی لگانے کو دلھن کی بہن دولھا کے
گھر لیجاکر اسکے ہاتھ پانون مین لگاتی ہی اور ایک یہ کہ دولھا کے سر پر پھولون کے ہار اور
مقنع ڈالتے ہین اور حریری لباس اور نقرئی اور طلائی زیور اسکو پہناتے ہین اور ایک یہ کہ
دولھا کو سوار کرکے کاغذ کے باغ اور آرائش اور مشعلون اور فانوسون کے ساتھ ڈھول
اور تاشے وغیرہ بجاتے آتشبازی چھڑاتے تختتا سے رودان پر مالزادیون کو نچاتے
کوچہ وبازار مین پھراتے دلھن کے گھر کو لیجاتے ہین اور دلھن کے دروازے پر دہان
سقا ایک گھڑا اور لوٹا پانی کا بھرا ہاتھ مین لیکر کھڑا ہوتا ہی جیسے ہنود کی شادی مین

وخندان ہو کر گالیان سُنتے ہین بلکہ فرمایش کر کے نقد اور کپڑے اور انگوٹھی چھلے دے کر
گالیان کھاکر اور اشیاے معظمہ محترمہ کی اہانت کروا کر کافر بنتے ہین باوجودیکہ اُس مشاطہ کو اور
ڈومنیون وغیرہ کو ان حرکات کے عوض مین بلکہ گانے بجانے کے عوض مین کچھ دینا حرام ہی اشعار
چہ نکو گفت صوفی خوشرو * سخنش را بگوش جان بشنو * کہ بعلہ نعیم نپذیرند * بدرا ہم بجیم را گیرند * ذوقِ خویش را
بہر ننگ خوار کنند * نقص دارین اختیار کنند * فقط قولہ اور ایک یہ کہ دولھا کو سات بار دولھن کے
گرد قربان کرواتے ہین یہ بھی رسم کفار کی ہی اسمین بھی بیم کفر ہے اور ایک یہ کہ دُلھن کے اندام نہانی
کو شربت سے دھو کر اسمین اُس سے پیشاب کروا کر دولھا کو پلاتے ہین اس مین بھی خوف
کفر ہی اور ایک یہ کہ دولھا کی آنکھون مین کاجل لگا کر زینت دیتے ہین یہ بھی بالاتفاق مکروہ ہے
اور اگر کوئی کہے کہ یہ بھی ایک راہ و مذہب ہی وہ کافر ہی اور ایک یہ کہ دولھا کے گلے مین ہنسلی
اور بدھی چاندی کی اور بعض لوگ لباس رنگین عورتون کا سا پہناتے ہین یہ بھی بڑی بدعت ہے
انتہی یعنے جو عبارت علم الہدی کی سید آدم بنوری رح نے اپنی کتاب مین نقل کی اُسکا ترجمہ تمام
ہوا تائید اور تحفۃ المشتاق فی بیان النکاح والصداق مین لکھا ہی کہ چاندی سونے کا سہرا اور کنگنا
باندھنا اور ٹیکا اور حنا بندی اور رنگ پاشی اور منڈھا اور سر تحبگا اور صحنک متعارف
اور بندھن وار اور مرد کو چاندی سونے کا زیور اور سونے کی انگوٹھی اور حریری اور زرین
کپڑے پہننا اور دُلھن کو گھر مین لانے کے وقت کوئی جانور بہ نیت دفع بلا ذبح کرنا اور
اُسکا خون دُلھن کے پانون مین یا کسی اور عضو مین ملنا اور ہنود کی طرح بھینسا مارنا اور جنتر
یعنی ٹونا اور ٹوٹکا دولھا اور دُلھن کی موافقت اور سازواری کے واسطے کرنا یہ سب
رسمین شرک اور کفر کی ہین انتہی اور جو چیز کہ ان چیزون کے مانند ہی سب سے پرہیز کرنا واجب ہے
اور ان کو عمل مین لانا اشد گناہ اور سخت حرام ہے انتہی اور جناب مستطاب اُستاذی مخدومی
مولوی محمد عبد المجید دام ہم نے اپنے رسالہ شہدی ہیرہ اسلام کی نونین سے شطا آخر کو جو جواب
کفو مین لکھا ہی اور بیاہ کے دنون مین کافرون کی رسمین کرنا جیسے کہ

دولہا دلہن کو لباس رنگین شادی کے روز پہناتے ہین کسی نے کوئی رنگ اور کسی نے کوئی رنگ مقرر کرلیا ہی اُس لباس کا نام جوڑا رسم ریت کا ٹھہرایا ہی اور بعض رسمین دلہن کے گھر ہوتی ہین جیسے دولہا سے سرونج گھسوانا اور دولہا دلہن کو بہت سے پان کھلانا اور قبل نکاح کے دولہا اور دلہن کو باہم نہلانا اور وقت رخصت کے دلہن کے ساتھ کھانا بھیجنا اور سواے انکے اور بہت رسمین مقرر کرتے ہین اور ان رسومات کے نہونے کو منحوس و نامبارک جانتے ہین اور فی الحقیقة یہ سب رسمین اور جو کچھ بدعت اور نامشروع ہو اُس کو عمل مین لانا دنیا اور آخرت کی خرابی کا موجب اور نحوست و نامبارکی کا سبب ہی بلکہ بعض اُن مین کفر ہی معاذ اللہ من ذلک غرضکہ یہ سب رسمین بدعت اور خلاف شرع شریف کے ہین کہ کچھ انکی اصل نہین اور سواے ہنود و مشرکین کے اور سواے ہندوستان کے مسلمانون کے کسی ملک اہل اسلام مین یہ رسمین جاری نہین ہر ایک مسلمان کو لازم ہے کہ کوئی رسم رسومات مروجہ کفار سے عمل مین نہ لائین اور جمیع امور خلاف شرع سے توبہ اور استغفار کرین اور اگر بر تقدیر کوئی ایسی رسم جو مروجہ کفار سے ہو اور وہ از راہ سہو و خطا کسی مسلمان سے سرزد ہوجاوے تو اُسکو رسم مسلمانی کی نجانین اور باز آوین رسم مسلمانی کی تو وہی ہی جو جناب پیغمبر صاحب اور اصحاب آنجناب علیہم الصلوٰة والسلام سے ثابت ہوئی ہو اور قطع نظر اِن رسومات کے ایک بڑی آفت یہ ہی کہ عورت خاوند کے گھر جاکر بلحاظ شرم ناحق کے نماز فرض کو ترک کرتی ہی اور غسل کرکے وقت پر ادا نہین کرتی ہی اس صورت مین زن و مرد دونون مرتکب اشد گناہ کبیرہ کے ہوتے ہین حدیث شریف مین وارد ہی کہ جو کوئی قصداً نماز ترک کرے وہ مقرر کافر ہوگیا اس بات مین حنفیہ کہتے ہین کہ اگر نماز کی فرضیت کا منکر نہین تو ترک کرنا قصداً قریب بکفر ہی چاہیے کہ اُسکو قید کرین جب تک کہ توبہ کرے اور نماز پڑھے اور اگر توبہ نہ کرے تو قتل کرین اور حنبلیہ کہتے ہین کہ باوجود اقرار فرضیت نماز کے قصداً ترک کرنا نماز کا موجب کفر ہی اُسکو قتل کرنا چاہیے اور مسلمانون کے مقابر مین اُسکو دفن نکرین اور

لگاتے ہین پھر اسیکر کھڑا ہوتا ہی اور اُسکو کلس کہتے ہین پھر دولھا کی طرف والے ہنود کی طرح اُس
کلس کی پوجا کے روپئے پیسے اسمین ڈالتے ہین اور ایک یہ کہ پھولون کا ہار جس کو سہرا کہتے ہین
بعد شادی کے ہنود کے مورتی کی طرح دریا مین بہاتے ہین اور ایک یہ کہ قبل نکاح کے دولھا
کو دلھن کے گھر مین لیجاتے ہین پھر وہان سات عورتین سات چھڑیان لکڑی اور پھولونکی
بناکر بڑے ناز و کرشمے سے دولھا کو مارتی ہین اور ہنسی ٹھٹھے کرکے کھیل کود مچاتی
ہین اور اُس نامحرم دولھا کے ساتھ کھیل کر اپنے خاوندون کو قلتبان اور طرح دیوث بناتیان
ہین اور ایک یہ کہ نکاح کے بعد چوتھی کے روز عورتین اکٹھی ہوکر دولھا اور دُلھن کے ساتھ
رات کو دُلھن کے باپ کے گھر جاکر دونون طرف کی عورتین دولھا کے ساتھ اور آپس مین
طرح طرح کے کھیل اور تماشے کرتیان ہین اُسکا نام چوتھی اور بہوڑا رکھا ہی علیٰ ہذا القیاس
اور بہت رسومات کفر و شرک کی اور بدعت و گناہ کی کرکے کافر اور مشرک اور بدعتی و گنہگار
ہوتے ہین لازم ہی کہ اِن سب رسومات منہیہ سے احتراز کرین اور طریقہ دین اور اسلام کا ہر ایک
شادی و غمی مین لازم پکڑین تو اللہ اور رسول کے آگے سُرخرو ہون اور عاقبت بخیر ہو
انتہیٰ یعنی دافع الرسوم کا مطلب تمام ہوا اور سیر الآفاق مین لکھا ہی کہ رسومات اور بدعات
شادی نکاح مین بہت جاری ہین اُنمین سے جو رسمین کہ لوگون نے اُنکا کرنا لازم
اور ضرور کرلیا ہی وہ بیان کی جاتی ہین تاکہ اہل ایمان اُن سے باز آوین اور پرہیز کرین
وہ یہ کہ ہنود سے سیکھکر دولھا اور دُلھن کے ہاتھ مین اور موسل مین کنگنا اور دونون کو
زرد رنگ کے کپڑے پہناتے ہین اور دولھا کے ہاتھ اور پانون مین مہندی لگاتے ہین
اور سونے کی انگوٹھی پہناتے ہین اور آم اور جامن کی پتی رسی مین باندھکر اپنے اور ساری
برادری کے دروازون پر لٹکاتے ہین اور اُنکی عورتین آپس مین رنگ پاشی ایک دوسرے پر کرتیان ہین
اور ایک روز مقرر کرکے فریقین اپنے اپنے صحن خانہ مین نگیرہ اور شامیانہ کھینچکر اُسکے نیچے کورے
گھڑے پانی سے بھرکر اور کرسی اور ٹکلا وا اُنمین باندھکر اپنے بزرگون کی فاتحہ دیتے ہین اور

اور بعد نکاح کے پھر باندھ لیتے ہین اور بسبب بے علمی اور جہالت کے یون سمجھتے ہین کہ نکاح کیوقت
کھول رکھنے سے نکاح صحیح ہوگیا اب بعد نکاح کے پھر باندھ لینے سے ایمان یا نکاح مین کچھ خلل نہین ہوا یہ نہین
سمجھتے اور نہ کسی عالم سے تحقیق کرتے ہین کہ اگر کوئی مسلمان ارادہ کرے کہ آیندہ کو بعد اسقدر مدت کے کفر
اختیار کرونگا تو وہ مسلمان فوراً یہ ارادہ کرتے ہی کافر ہوجاتا ہے پس جبکہ کسی نے قریب نکاح کے کنگنا
کھولتے وقت یہ ارادہ کیا کہ بعد نکاح کے پھر کنگنا باندھ لونگا تو جیسا کہ قبل کھولنے کے کافر تھا ویسا ہی بعد
کھولنے کے بھی اس ارادے کے سبب سے کافر ہی رہا ہان اگر کھولتے وقت پھر کنگنا باندھنے کو اور جمیع
منہیات شرعیہ کو برا جانکر سب سے توبہ کرتا اور آیندہ کو کبھی ارادہ گناہ کرنے کا اور کافر ہوجانے کا
ہرگز دل مین نہ رکھتا تو البتہ بیشک ایمان اسکا کامل ہوتا اور نکاح بھی موافق شرع کے درست ہوتا
غرضکہ ذرا دیر تک کنگنا کھول رکھنے سے نہ ایمان سلامت رہا اور نہ نکاح جائز ہوا اور اگر بتقدیر بالفرض اسوقت
ایمان اور نکاح درست بھی ہوتا لیکن اب پھر کنگنا باندھ لینے سے کافر ہوگیا اور نکاح ٹوٹ گیا اور ذرا دیر کے
کھول رکھنے سے کچھ حاصل نہ ہوا اب ایک ماجرا عجیب و غریب اور بھی بگوش دل سننا ضرور ہے وہ یہ کہ بعض دولہا
تو البتہ کسی کسی کی تعلیم و تنبیہ سے ذرا دیر کو کنگنا ہاتھ سے دور کرتے ہین بلکہ بعضے دولہا سمجھدار علما کے
سمجھانے سے کنگنا باندھنے کو کفر جانکر مطلق باندھتے ہی نہین اور توبہ و استغفار کرتے ہین لیکن دلہن کے ہاتھ مین
سے تو کوئی ذرا دیر کو بھی کنگنا دور نہین کرواتا اور نہ اسکو اول سے اور نہ قریب نکاح کے احکام شرع پر اور کلمات و
موجبات کفر و شرک پر آگاہ کرکے امور ممنوعہ سے توبہ و استغفار کرواتا ہے پس دلہن بہرحال کافر ہی رہتی ہے اور

حقیقۃ الحال تو یہ ہے کہ نکاح کے باب مین صرف دولہا کا اسلام اور تجدید ایمان اور توبہ و استغفار کام نہین
جب تک کہ دلہن کنگنا دور نہ کرے اور جمیع شرک و کفر سے اور بدعت و معصیت سے خلوص نیت
کے ساتھ توبہ نہ کرے اور احتراز واجب نجانے اسوقت تک نکاح جائز نہین یعنی جس حال مین کہ
دولہا اور دلہن کے ایمان مین کسی طرح کا خلل اور عقیدۂ باطل معلوم ہو تو لازم ہے کہ پہلے دونون کو شرک
و کفر سے اور سب منہیات شرعیہ سے توبہ و استغفار کرواکے از سر نو مسلمان کرلین اور وہ دونون
بصدق دل اور باعتقاد کامل آمنت باللہ کے معنی کو خوب دریافت کرکے جمیع احکام شرعیہ کو

امام شافعی رح کہتے ہین کہ تارک نماز اپنے گناہ کے جرم مین قتل کیا جاوے نہ مرتد ہونے کی سزا مین اور مسلمانون کے مقابر مین دفن ہو انتہی تنبیہ اب جاننا چاہیے کہ شریعت مین قاعدہ کلیہ مقرر ہے کہ اگر زن و مرد مین سے ایک بھی کافر ہو جاوے تو نکاح ٹوٹ جاوے پس جبکہ عورت نے بسبب شرم ناحق ایک وقت کی نماز قصداً ترک کی تو حنبلیہ کے نزدیک تو نکاح ٹوٹ ہی گیا اور حنفیہ کے نزدیک قریب ٹوٹنے کے ہو گیا تو اس صورت مین لازم ہے کہ عورت کو از سر نو مسلمان کر کے تجدید نکاح کرلین تو مصاجعت مین لادین نہین تو ہمیشہ زنا ہوگا چاہیے کہ ایسے امور مین شرم نہ کرین اور دنیا کی چند روز کی زندگی کے واسطے دین کو برباد نہ کرین آور سراج الآفاق مین یہ بھی ہے کہ عورات حنفی مذہب کو ہندوستان مین ایک اور آفت ہے کہ ظاہر مین نماز پڑھتی ہین اور وہ نماز انکی جائز نہین اسواسطے کہ حاجت غسل والی کو مذہب حنفیہ مین مضمضہ کرنا فرض غسل ہے اور ہندوستان کی عورتین بعد نکاح کے دانتون کو مسی لگاتیان ہین اور مسی ملتے ملتے تختین دانتون کی اس قدر بند اور مستحکم ہو جاتی ہین کہ ان مین پانی سرایت نہین کرتا اور اس سبب سے انکے ذمے سے غسل جنابت ساقط نہین ہوتا پس جبکہ غسل ہی سر سے نہ اترا تو نماز کیونکر جائز ہوئی اسواسطے عورتون کو لازم ہے کہ مسی لگانا ترک کرین کہ جو چیز موجب ترک فرض کی ہو اس چیز کا ترک کرنا فرض ہے اور اگر خاوند اسکا واسطے نظارگی اور خوشنودی خاطر اپنے کے یا عورت کی خاطر داری کے لحاظ سے مسی لگانے سے منع نہ کرے اور باز نہ رکھے تو وہ مرتکب کبیرہ گناہ کا ہوا اور اگر اس گناہ کو سبک اور سہل جانے اور بے پروائی کرے تو غالب احتمال اسکے کفر کا ہے انتہی تنبیہ یہان پر کنگنے کے مقدمے مین ایک بات بیان کر دینا ضرور ہے لکھتا ہون اسکو بھی سننا چاہیے وہ یہ کہ بعضے جاہل کنگنا باندھنے کو رسم قدیم سمجھکر اب اسکا موقوف کرنا باعث نقصان اور سبب مبارکی کا جانتے ہین اور علما کی تعلیم اور فہمایش سے کنگنا باندھنے کو باعث کفر کا اور نکاح کے درست نہونے کا سمجھتے ہین اور اجتماع ضدین یعنے دونون باتین جمع نہین ہو سکتین اسواسطے انھون نے چند سال سے یون حیلہ مقرر کر لیا ہے کہ قبل نکاح کے چند روز تک کنگنا باندھے رہتے ہین اور نکاح کے وقت کھول رکھتے ہین

اگر برادری مین یا کسی اور دوست آشنا کے یہان کسی شادی کے ہنگام مین راگ و رنگ ڈھول و مجیرا ہوتا ہی وہان کے جانے سے باز نہین رہتے بلکہ خود مُصر و مؤکد ہوکر آپ بھیجتے ہین شاید کہ وہ لوگ سمجھتے ہون گے کہ عورتون کو احکام شرع پر عمل کرنا اور شرک و کفر سے بچنا اور بدعت و گناہ سے باز رہنا فرض ہی نہین یہ نہین سمجھتے کہ اس بات مین عورت اور مرد ادنی اور اعلی سب برابر ہین اور سیکھنا سکھانا احکام شریعت نبوی کا اور اُسپر عمل کرنا سچے اعتقاد سے سب پر یکسان فرض ہی اس زمانے مین بسبب غفلت اور عدم تعلیم کے یہان تک نوبت پہونچی ہی کہ اگر احیاناً کوئی شخص کسی کے آگے احکام شرع کے بیان کرتا ہی یا رسومات خلاف شرع کی بُرائیان کہتا ہی تو متعجب ہوکر کہتے ہین کہ رسمین تو ہمیشہ سے ہمارے گھر بلکہ اکثر خاص و عام مین جاری ہین ہمکو تو آج تک کبھی کسی نے ان رسمون سے منع نہین کیا اب تو ان رسمون کا موقوف ہونا بہت مشکل ہی نہین سمجھتے کہ حضرت حق تعالی نے صرف شرک و بدعات کے مٹانے کو اور بعض رسومات کفر و ضلالت کے اُٹھانے کو پیغمبرون کے تئین بھیجا اور کلام اللہ نازل ہوا اور بعد پیغمبرون کے اُنکے نائب اور فرمانبردار لوگ بھی سب کو بُرے کامون سے ہمیشہ منع کرتے آئے اور سیکڑون ہزارون کتابین حدیث و فقہ کی اسی مقدمے مین لکھتے رہے اور لکھتے رہتے ہین اس مین جو عقلمند اور فہمیدہ ہوئے وہ نیک و بد سمجھکر اچھی باتین عمل مین لائے اور بُرے کامون سے باز آئے اور جو کہ جاہل و دبنگ اور بے عقل و سرہنگ ہوئے وہ ضد اور مخالفت سے پیش آئے اور نیک باتون کو خطرے مین نہ لائے چنانچہ اب تک یہی طور و طریق جاری ہی اگر بسبب تقاضائے وقت کے اور کم فہمی و کجروی جہال بدخصال کے اور مستعد جنگ و جدل ہو بڑے ضدیون بدمذہبون کے چند مدت سے علماء و فضلاء نے آپکو کمزور سمجھکر کنارا کیا ہی اور بلحاظ تخالف دین و ملت اور عدم تائید اور احتمال حکام وقت کے بتساہل و تجاہل پیش آتے ہین لیکن تاہم حتی الوسع و الامکان محبت و اخلاص اور منت و خوشامد سے پیش آکر بوقت ضرورت سمجھا دیتے ہین اور بموجب حکم خدا اور رسول کے اوامر و نواہی پر اطلاع کر دیتے ہین پس جو کوئی عقل سلیم رکھتا ہی سمجھکر عمل کرتا ہے نہین تو کچھ

بدل وجان قبول کرین اور کلمۂ شہادت لا شہاد زبان سے اقرار کرین کہ جو کچھ ہمارے پیغمبر حضرت محمد مصطفےٰ علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ والثنا جناب باری تعالیٰ کے پاس سے لائے ہین اور ہمکو خبر دی ہی ہم نے سب کو قبول کیا پھر بعد اس اقرار و اقبال کے نکاح باندھا جاوے اور جو اس صورت مین اول صرف دولھا کا تجدید ایمان کروا کے نکاح پڑھا کے پھر پیچھے دلھن کا تجدید ایمان کروادین تو نکاح مسلم کا ساتھ عورت مشرکہ اور کافرہ کے ہوا اور یہ بات جائز نہین غرضکہ اگر بسبب جہالت اور بد اعتقادی کے کسی کے ہاتھ مین کنگنا ہو یا کسی اور امر خلاف شرع کو درست جانکر عمل مین لاوے تو واجب ہی کہ بعد دریافت کے جلد اسکو برا جانکر دور کرے اور باز آوے اور پھر آیندہ کو اس سے اور سب ممنوعات سے توبہ کرکے از سر نو ایمان درست کرے اور کلمہ ردِ کفر و شرک کو بصدق دل پڑھے بعد اسکے نکاح کرے اور جو ایک کے بھی ہاتھ مین کنگنا ہوگا یا کسی امر خلاف شرع کو درست اور مباح جانے گا تو فی الحقیقہ نکاح باطل ہی ہمیشہ زنا ہوتا رہیگا اور اولاد حرام کی پیدا ہوگی اور شرعاً علاقہ زوجیت کا ثابت نہین اگرچہ ظاہر مین لوگون کے نزدیک جورو اور خاوند کہلادین اور جو شخص کہ اس مسئلے سے واقف نہین تھا اسکو اب چاہیے کہ واقف ہوکر جلد توبہ کرے اور اپنی جورو کو بھی از سر نو مسلمان کرے پھر آپس مین دو گواہ کے روبرو تجدید نکاح کرین یعنے ایجاب و قبول کے الفاظ کہہ لین تو نکاح بھی انکا شرعاً جائز ہوا اور آیندہ کو زنا سے بھی بچین اس بات مین ہرگز شرم نہ کرین کیا غضب کی بات ہی کہ ہندوستان کے مسلمانون نے دین اسلام کے مسائل عورتون کو تعلیم کرنا اور سکھانا مطلق چھوڑ دیا بلکہ انکو مطلق العنان کردیا جو چاہتی ہین سو اعمال شرک اور کفر کے اور افعال بدعت اور معصیت کے کرتی رہتیان ہین جہان چاہتی ہین بے دغدغہ بغیر پوچھے چلی جاتیان ہین اچھے برے کا محرم و نامحرم کا اپنے پرائے کا لحاظ و شرم نہین کرتین اور ان کے خاوند اور ولی سب جانتے دیکھتے ہین اور کسی بات مین ان عورتون کو تنبیہ و تادیب نہین کرتے بلکہ خود ان کی خواہش اور طلب کے موافق اسباب شرک و کفر اور پرستش اصنام کے اور لباس و پوشش عورات کفار کا جس طرح ہو سکتا ہے فوراً حاضر کردیتے ہین اور

احتیاط تمام بہر اہتمام عمل مین لانا ضرور ہی تاکہ ہر طرح کے خلل اور فساد سے بچکر ادا ے حقوق
و لوازم زوجیت سے سبکدوش ہوکر جو کچھ کہ مقاصد اور فوائد نکاح سے مقصود و منظور ہین
سو حاصل کرے اور زن فاحشہ و بدکار اور مرد اوباش و بد وضع کے ساتھ نکاح کرنے سے
دور رہے کہ ایسے شخص کے ساتھ نکاح کرنے مین جسقدر کہ قباحات و مفاسد متصور ہین سو
اظہر من الشمس ہین احتیاج لکھنے کی نہین پس جبکہ اپنے نکاح کا یا اپنی اولاد یا اقارب کے نکاح کا
ارادہ کرے تو طرف ثانی مین کئی باتون کو لحاظ کرے اول اور اولیٰ سب سے یہ کہ متدین ہو تاکہ
دین مین فساد نہ ڈالے چنانچہ حدیث شریف مین وارد ہوا ہی کہ کسی شخص کے جواب مین آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تو عورت دیندار کے ساتھ نکاح کرنا لازم جان پس عورت کا دیندار
ہونا سب اوصاف پر مقدم جانے اور عورت غیر متدین کے ساتھ نکاح کرنے سے پرہیز کرے اور دوسرے
یہ کہ عورت خوبصورت اور خوش خلق اور کم مہر والی ہو حدیث مین آیا ہی کہ عورت کی خوش خلقی اور
اسکا مہر قلیل اور سبک ہونا موجب اسکی برکت کا ہی اور تیسرے یہ کہ عورت حسب نسب
مین افضل ہو یعنی آبا اور اجداد اسکے دیندار اور پرہیزگار اور صاحب تقوی ہون تاکہ ان کی
صلاحیت اور تقوی اُنکی اولاد مین سرایت کرے چوتھے یہ کہ عورت اُس خاندان کی ہو جسکی
اکثر عورتین صاحب اولاد ہوا کرتی ہین یعنے عقیمہ اور بانجھ ان مین نہ ہوتی ہون الا ماشاء اللہ
پس جس صورت مین کہ عورت پسندیدہ موصوف باوصاف حمیدہ مذکورہ میسر ہو تو سبحان اللہ
نور علی نور اس واسطے کہ جو عورت شوہر دوست اور صالحہ اور خوش خلق اور پارسا
اور خوبصورت ہی جس گھر مین قدم رکھے گی اُسکی روشنی سے وہ گھر روشن تر از آفتاب
ہو جائے گا قطعہ صلاح دنیا و دین نیست صحبت زن نیک ؛ زہے سعادت آن کس کہ زن
حسین دارد ؛ ز ہمنشین نکو کام دل تواند یافت ؛ کسیکہ طالع فرخندہ ہم چنین دارد ؛ شعر
روے خوب است و کمال ہنر و دامن پاک ؛ لاجرم ہمت پاکان دو عالم با اوست شعر
زن خوب فرمان بر و پارسا ؛ کند مرد درویش را پادشا ؛ اور جو عورت ہر چند کہ خوبصورت

خیال مین نہین لاتا سو ہر ایک کو جو زمرۂ اہل اسلام اور امت حضرت خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام مین ہونے کا دعویٰ رکھتا ہو لازم ہے کہ شادی و غمی بلکہ ہر وقت دین و دنیا کے کام مین پابند شرع شریف کا ہو کر جمیع رسومات منہیہ کو چھوڑ دے اور خویش و بیگانے کے طعن و ملامت پر خیال نکرے صرف ملامت کے اندیشے سے ان چیزون کا چھوڑنا مشکل و دشوار معلوم ہوتا ہے نہین تو اللہ تعالیٰ نے کوئی بات مشکل جو نہو سکے سوا اپنے بندون پر مقرر نہین کی ہے چاہیے کہ ہر ایک آپ نیک چال چلے اور اپنے پرائے کو احکام شریعت پر خبردار کر دے جہانتک ہو سکے حتی المقدور سب کو رسومات کفر و بدعت سے باز رکھے تو ایمان بھی درست ہو اور نکاح بھی موافق شریعت کے منعقد ہو اور اولاد بھی نیکبخت اور سعادتمند پیدا ہو اور عاقبت بھی بخیر ہو اور کفر و بدعات بھی کم ہون نہین تو دنیا مین ہمیشہ زنا اور فسق مین رہے گا اور اولاد حرام کی جنے گا اور بسبب کفر و فسق کے عاقبت بھی خراب ہوگی ہمنے آگاہ و خبردار کر دیا آیندہ مختار ہو جیسا کوئی کرے گا ویسا پا دے گا اللہ تعالیٰ ہر ایک کو توفیق راستی کی عنایت فرما دے اور شریعت نبوی پر چلا دے آمین ثم آمین اشعار

از خدا خواہیم توفیق ادب ٭ بے ادب محروم ماند از لطف رب ٭ بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد ٭ **قولہ** اور آرسی مصحف دکھلانے کی رسم کا جو اس ملک مین رواج ہے سو فقہ اور حدیث مین کچھ اصل نہین اسکو بھی ترک کرنا مناسب ہے **تنبیہ** چونکہ اس سوال کے جواب مین ذکر اکثر رسومات منہیہ اور بدعات شرکیہ کا جو موجب زوال ایمان اور باعث فساد نکاح کی ہین بخوبی بیان ہوا اسواسطے مناسب بلکہ ضرور ہے کہ اب اس مقام مین جو چیزین کہ مشروع و متعلق بہ نکاح ہین اور وہ باتین جو نکاح کے باب مین بطریق سنت و مستحب ان کا عمل مین لانا حدیث و فقہ سے ثابت ہے انکو بھی لکھ دینا چاہیے تو کہ ہر ایک مسلمان اسی کے مطابق عمل کر کے سعادت دارین کی حاصل کرین سو بسمع قبول اور بگوش ہوش سنو کہ نکاح کرنا حضرات انبیا علیہم الصلوٰۃ و الثنا کی سنت ہے بہت فائدے ظاہری اور باطنی اس مین شامل ہین اور اندک خلاف سے نکاح مین خلل بھی آجاتا ہے اسواسطے نکاح کے باب مین

استخارہ کرے اور استخارہ کرنے سے فائدہ یہ ہو کہ بعد نماز استخارے کے جو کچھ کہ اُسکے حق مین اصلح اور بہتر ہوگا وہی ظہور مین آویگا اور خلاف اصلح کے انشاء اللہ تعالی سرزد نہوگا بعد اس سب کے جبکہ جانبین مین نسبت مقرر ہو چکے اور عقد نکاح کا وقت قریب آوے تو زوجہ یا زوج دونون طرف کے ولی آپس مین تعیین اور فیصلہ مہر کا کرین امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب مین دس درم سے کمتر مہر جائز نہین جسکا وزن اکتیس ماشے اور چار رتی چاندی ہوتا ہی اور مہر کی زیادتی کی کوئی حد مقرر نہین یعنی جسقدر دس درم سے زیادہ ہو سو جائز ہی لیکن بہ نیت فخر اور ناموری کے اپنے مقدور اور طاقت سے زیادہ مہر مقرر کرنا مکروہ ہی اور جو یہ خیال کرین کہ مہر دینا نہ پڑے گا اسواسطے زیادہ استطاعت سے مہر مقرر کرین تو نکاح صحیح نہو ایسی سب باتون سے پرہیز کرنا چاہیے عورت کی خوبی اور نکاح مین برکت ہونا قلت مہر مین ہی اور سب مہرونمین اولی اور مسنون پانچ سو درم مطابق مہر ازواج مطہرات امہات المومنین کے یا چارسو مثقال چاندی موافق مہر بنات طیبات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہن کے ہی اُن حضرات طاہرات کا مہر زیادہ اس سے نہ تھا اور مہر حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کا بھی چارسو مثقال چاندی مقرر ہوا تھا مگر مہر اُم حبیبہ رضی اللہ عنہا کا چار سو دینار تھا سو نجاشی نے حبش مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے وقت نکاح کے مقرر کر کے اپنے پاس سے اُسیوقت ادا کر دیے تھے الغرض بعد تقرر مہر کے ایک دن عقد نکاح کا مقرر کرین اور جو شوال کا مہینا ہو تو مسنون ہی پھر نکاح کے وقت خویش واقربا اور دوست وآشنا کو اکٹھا کرین کہ اظہار و اعلان نکاح بخوبی صورت پذیر ہوگا اگرچہ انعقاد نکاح دو شاہد عدل کے روبرو بھی کافی ہی لیکن اس مقدمے مین اجتماع جماعت کثیرہ کا واسطے شہرت کے بہتر ہی یہانتک کہ حدیث شریف مین وارد ہی کہ نکاح کو ظاہر کرو اگرچہ دف کے ساتھ ہو لیکن جمیع رسوم شرک وکفر اور بدعت ومعصیت سے اور حضور آلات لہو یعنی ڈھولک اور سارنگی اور ستار اور تاشا ونقارہ وغیرہ مزامیر ومعازف سے پرہیز واجتناب لازم جانین پھر ایک جگہ واسطے عقد نکاح کے معین کر کے سبکے

اور خوش طلعت ہو لیکن خوی خصلت مین بد ہو وہ عورت بلاے جان ہی اور عذاب جاودان
اسکی تزویج و مصاحبت سے کنارا کرنا اور دور رہنا لازم جانے اور خوش خلق نیک سیرت
کو تلاش کرے **قطعہ** زیار سازگار و ہمدم نیک * شود در خوب بود دیدہ روشن * بایرہیز
از رفیق ناموافق * دگر ہست از مجالش خانہ گلشن * **اشعار** زن بد در سرای مرد نکو *
ہمدرین عالمست دوزخ او * زینہار از قرین بد زینہار * وَقِنَا رَبَّنَا عَذَابَ النَّارِ * غرض کہ
حتی الوسع والامکان وہ عورت تلاش کرے جسمین یہ سب خوبیان موجود ہون اور عیبون سے پاک
ہو اور جو سب طرح کی بھلائی نہو تو دیندار اور پرہیزگار ہونا بہرحال لازم ہی اور مردمین بھی رعایت
ان اوصاف ممدوحہ کی اولی اور انسب ہی یعنی اگر لڑکی کا یعنی دختر کا کسی کے ساتھ نکاح
کردینا منظور ہو تو مرد فراخ دست اور خوشخو اور دیندار موصوف باوصاف حمیدہ کے ساتھ نکاح
کردے لیکن دین حق یعنی اتباع سنت سنیہ جناب سرور انام خیر البریۃ علیہ الصلوٰۃ والتحیۃ کی اور
متابعت طریقہ اصحاب کرام اور اولاد عظام علیہم الرحمۃ والرضوان کی سب باتون پر مقدم رکھے بس
تعیین شخص موصوف الذکر مین استخارہ کرے اس طور پر کہ اول وضو کرکے دو رکعت نماز نفل پڑھے
بعدہ حمد خدا اور درود بجناب حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ادا کرکے یہ دعا بحضور دل پڑھے
اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ
فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ
هٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ اَوْ عَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِهٖ فَاقْدِرْهُ
وَیَسِّرْهُ لِیْ ثُمَّ بَارِكْ فِیْهِ وَاِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَمَعَاشِیْ
وَعَاقِبَةِ اَمْرِیْ اَوْ عَاجِلِ اَمْرِیْ وَاٰجِلِهٖ فَاصْرِفْهُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْهُ وَاقْدِرْ لِیَ
الْخَیْرَ حَیْثُ كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِهٖ اور جسوقت لفظ ہذا الامر کا پڑھے تو دل مین عقد نکاح کا ارادہ
کرے اس واسطے کہ صحیح بخاری و مسلم مین جابر انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم مین کسی کو کوئی امر مہم پیش آوے تو بطریق مسلور

